| فَ | اِذَا | تَطَهَّرۡنَ | فَاۡتُوۡ | هُنَّ | مِنۡ | حَيۡثُ | اَمَرَ | كُمُ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | جب | وہ پاک ہوجائیں | پس آؤ | انکے پاس | سے | جہاں۔ جیسے | حکم دیا | تمہیں | اللہ |

فَاِذَا تَطَهَّرۡنَ فَاۡتُوۡهُنَّ مِنۡ حَيۡثُ اَمَرَكُمُ اللّٰهُ ؕ

پھر جب وہ پاک صاف ہوجائیں تو ان کے پاس اسی طریق سے جاؤ جیسا کہ اللہ نے تمہیں حکم دیا ہے۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | يُحِبُّ | التَّوَّابِيۡنَ | وَ | يُحِبُّ | الۡمُتَطَهِّرِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | وہ محبت کرتا ہے | توبہ کرنے والے | اور | وہ محبت کرتا ہے | پاک صاف رہنے والے |

اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ التَّوَّابِيۡنَ وَيُحِبُّ الۡمُتَطَهِّرِيۡنَ ﴿223﴾

یقیناً اللہ کثرت سے توبہ کرنے والوں سے محبت کرتا ہے اور پاک صاف رہنے والوں سے (بھی) محبت کرتا ہے۔

| نِسَآؤُ | كُمۡ | حَرۡثٌ | لَّ | كُمۡ | فَ | اۡتُوۡا | حَرۡثَ | كُمۡ | اَنّٰى | شِئۡتُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عورتیں | تمہاری | کھیتی | واسطے | تمہارے | پس | تم آؤ | کھیتی | تمہاری | جیسے | تم چاہو |

نِسَآؤُكُمۡ حَرۡثٌ لَّكُمۡ ۖ فَاۡتُوۡا حَرۡثَكُمۡ اَنّٰى شِئۡتُمۡ ۫

تمہاری عورتیں تمہاری کھیتیاں ہیں۔ پس اپنی کھیتیوں کے پاس جیسے چاہو آؤ۔

| وَ | قَدِّمُوۡا | لِ | اَنۡفُسِ | كُمۡ | وَ | اتَّقُوا | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | آگے بھیجو | واسطے | نفوس | اپنے | اور | ڈرو | اللہ |

وَقَدِّمُوۡا لِاَنۡفُسِكُمۡ ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ

اور اپنے نفوس کے لئے (کچھ) آگے بھیجو۔ اور اللہ سے ڈرو

| وَ | اعۡلَمُوۡٓا | اَنَّ | كُمۡ | مُّلٰقُوۡ | هُ | وَ | بَشِّرِ | الۡمُؤۡمِنِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جان لو | ضرور | تم | ملنے والے | اس | اور | بشارت دے | مومن |

وَاعۡلَمُوۡٓا اَنَّكُمۡ مُّلٰقُوۡهُ ؕ وَبَشِّرِ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿224﴾

اور جان لو کہ تم ضرور اس سے ملنے والے ہو۔ اور مومنوں کو (اس امر کی) بشارت دے دے۔

| وَ | لَا | تَجۡعَلُوا | اللّٰهَ | عُرۡضَةً | لِّ | اَيۡمَانِ | كُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | تم بناؤ | اللہ | نشانہ | واسطے | قسمیں | اپنی |

وَلَا تَجۡعَلُوا اللّٰهَ عُرۡضَةً لِّاَيۡمَانِكُمۡ

اور اللہ کو اپنی قسموں کا نشانہ اس غرض سے نہ بناؤ

| وَ | تَتَّقُوْا | وَ | تَبَرُّوْا | اَنْ |
|---|---|---|---|---|
| اور | تقویٰ اختیار کرو | اور | تم نیکی کرو | یہ کہ |

اَنْ تَبَرُّوْا وَ تَتَّقُوْا وَ

کہ تم نیکی کرنے یا تقویٰ اختیار کرنے یا

| عَلِيْمٌ | سَمِيْعٌ | اللّٰهُ | وَ | النَّاسِ | بَيْنَ | تُصْلِحُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| دائمی علم رکھنے والا | بہت سننے والا | اللہ | اور | لوگوں | درمیان | تم اصلاح کرو |

تُصْلِحُوْا بَيْنَ النَّاسِ ؕ وَ اللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿225﴾

لوگوں کے درمیان اصلاح کرنے سے بچ جاؤ۔ اور اللہ بہت سننے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| كُمْ | اَيْمَانِ | فِيْۤ | اللَّغْوِ | بِ | اللّٰهُ | كُمُ | يُؤَاخِذُ | لَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تمہاری | قسمیں | میں | لغو | ساتھ | اللہ | تمہارا | وہ مواخذہ کرے گا | نہ |

لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْۤ اَيْمَانِكُمْ

اللہ تمہاری لغو قسموں پر تمہارا مؤاخذہ نہیں کرے گا۔

| كُمْ | قُلُوْبُ | كَسَبَتْ | مَا | بِ | كُمْ | يُّؤَاخِذُ | لٰكِنْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے | دلوں | تم نے کمایا | جو | ساتھ | تمہاری | وہ مواخذہ کرے گا | لیکن | اور |

وَ لٰكِنْ يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا كَسَبَتْ قُلُوْبُكُمْ ؕ

لیکن اس پر تمہارا مؤاخذہ کرے گا جو تمہارے دل (گناہ) کماتے ہیں۔

| يُؤْلُوْنَ | الَّذِيْنَ | لِ | حَلِيْمٌ | غَفُوْرٌ | اللّٰهُ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ تعلقات قائم نہ کرنے کی قسم کھاتے ہیں | وہ لوگ | واسطے | بُردبار | بہت بخشنے والا | اللہ | اور |

وَ اللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ﴿226﴾ لِلَّذِيْنَ يُؤْلُوْنَ

اور اللہ بہت بخشنے والا (اور) بردبار ہے۔ ان لوگوں کے لئے جو

| اَشْهُرٍ | اَرْبَعَةِ | تَرَبُّصُ | هِمْ | نِّسَآءِ | مِنْ |
|---|---|---|---|---|---|
| مہینے | چار | انتظار کرنا | اپنی | بیویوں | سے |

مِنْ نِّسَآىِٕهِمْ تَرَبُّصُ اَرْبَعَةِ اَشْهُرٍ ۚ

اپنی بیویوں سے تعلقات قائم نہ کرنے کی قسم کھاتے ہیں چار مہینے تک انتظار کرنا (جائز) ہوگا۔

| فَ | اِنْ | فَآءُوْ | فَ | اِنَّ | اللّٰهَ | غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | وہ رجوع کرلیں | پس | یقیناً | اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

فَاِنْ فَآءُوْ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ (227)

پس اگر وہ رجوع کرلیں تو اللہ یقیناً بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| وَ | اِنْ | عَزَمُوا | الطَّلَاقَ | فَ | اِنَّ | اللّٰهَ | سَمِيْعٌ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | ارادہ کرلیں | طلاق | پس | یقیناً | اللہ | بہت سننے والا | دائمی علم رکھنے والا |

وَاِنْ عَزَمُوا الطَّلَاقَ فَاِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ (228)

اور اگر وہ طلاق کا قطعی فیصلہ کرلیں تو یقیناً اللہ بہت سننے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| وَ | الْمُطَلَّقٰتُ | يَتَرَبَّصْنَ | بِ | اَنْفُسِ | هِنَّ | ثَلٰثَةَ | قُرُوْٓءٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | مطلّقہ عورتیں | وہ انتظار کریں | ساتھ | نفوس | ان عورتوں | تین | حیض |

وَالْمُطَلَّقٰتُ يَتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ ثَلٰثَةَ قُرُوْٓءٍ ط

اور مطلّقہ عورتوں کو تین حیض کی مدت تک اپنے آپ کو روکے رکھنا ہوگا۔

| وَ | لَا | يَحِلُّ | لَ | هُنَّ | اَنْ | يَّكْتُمْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | جائز | واسطے | ان کے | یہ کہ | وہ (عورتیں) چھپائیں |

وَلَا يَحِلُّ لَهُنَّ اَنْ يَّكْتُمْنَ

اور ان کے لئے جائز نہیں،

| مَا | خَلَقَ | اللّٰهُ | فِيْٓ | اَرْحَامِ | هِنَّ | اِنْ | كُنَّ | يُؤْمِنَّ | بِ | اللّٰهِ | وَالْيَوْمِ | الْاٰخِرِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | پیدا کیا | اللہ | میں | رحم (جمع) | انکے | اگر | وہ ہوں | وہ (عورتیں) ایمان لائیں | ساتھ | اللہ | اور یوم | آخرت |

مَا خَلَقَ اللّٰهُ فِيْٓ اَرْحَامِهِنَّ اِنْ كُنَّ يُؤْمِنَّ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ط

اگر وہ اللہ اور یوم آخرت پر ایمان لاتی ہیں کہ وہ اس چیز کو چھپائیں جو اللہ نے ان کے رحموں میں پیدا کردی ہے۔

| وَ | بُعُوْلَتُ | هُنَّ | اَحَقُّ | بِ | رَدِّ | هِنَّ | فِيْ | ذٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | خاوند | انکے | زیادہ حقدار | ساتھ | واپس لے لینا | ان کو | میں | اس |

وَبُعُوْلَتُهُنَّ اَحَقُّ بِرَدِّهِنَّ فِيْ ذٰلِكَ

اور اس صورت میں ان کے خاوند زیادہ حقدار ہیں کہ انہیں واپس لے لیں

| اِنۡ | اَرَادُوۡۤا | اِصۡلَاحًا | وَ | لَ | هُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اگر | وہ ارادہ کریں | اصلاح کا | اور | واسطے | ان عورتوں |

اِنۡ اَرَادُوۡۤا اِصۡلَاحًا ؕ وَلَهُنَّ

اگر وہ اصلاح چاہتے ہیں۔ اور اُن (عورتوں) کا

| مِثۡلُ | الَّذِىۡ | عَلَىۡ | هِنَّ | بِ | الۡمَعۡرُوۡفِ |
|---|---|---|---|---|---|
| مانند | جو کہ | اوپر۔ پر | ان عورتوں | ساتھ | دستور کے مطابق |

مِثۡلُ الَّذِىۡ عَلَيۡهِنَّ بِالۡمَعۡرُوۡفِ ۖ

دستور کے مطابق (مردوں پر) اتنا ہی حق ہے جتنا (مردوں کا) اُن پر ہے۔

| وَ | لِ | الرِّجَالِ | عَلَىۡ | هِنَّ | دَرَجَةٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | واسطے | مردوں | اوپر | ان عورتوں | فوقیت |

وَلِلرِّجَالِ عَلَيۡهِنَّ دَرَجَةٌ ؕ

حالانکہ مردوں کو ان پر ایک قسم کی فوقیت بھی ہے۔

| وَ | اللّٰهُ | عَزِيۡزٌ | حَكِيۡمٌ | اَلطَّلَاقُ | مَرَّتٰنِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | کامل غلبہ والا | حکمت والا | طلاق | دو مرتبہ |

28 ع 7 12

وَاللّٰهُ عَزِيۡزٌ حَكِيۡمٌ ﴿229﴾ اَلطَّلَاقُ مَرَّتٰنِ ۖ

اور اللہ کامل غلبہ والا (اور) حکمت والا ہے۔ طلاق دو مرتبہ ہے۔

| فَ | اِمۡسَاكٌ | بِ | مَعۡرُوۡفٍ | اَوۡ | تَسۡرِيۡحٌ | بِ | اِحۡسَانٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | روک لینا | ساتھ | مناسب طور پر | یا | رخصت کرنا | ساتھ | احسان |

فَاِمۡسَاكٌ بِمَعۡرُوۡفٍ اَوۡ تَسۡرِيۡحٌ بِاِحۡسَانٍ ؕ

پس (اس کے بعد) یا تو معروف طریق پر روک رکھنا ہے یا احسان کے ساتھ رخصت کرنا ہے۔

| وَ | لَا | يَحِلُّ | لَ | كُمۡ | اَنۡ | تَاۡخُذُوۡا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | جائز | واسطے | تمہارے | یہ کہ | تم واپس لو |

وَلَا يَحِلُّ لَكُمۡ اَنۡ تَاۡخُذُوۡا

اور تمہارے لئے جائز نہیں کہ تم اُس میں سے کچھ بھی واپس لو

| مِمَّآ | اٰتَيْتُمُوْ | هُنَّ | شَيْـًٔا | اِلَّآ | اَنْ | يَّخَافَآ | اَلَّا | يُقِيْمَا | حُدُوْدَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس سے جو | تم دے چکے ہو | ان عورتوں | کچھ بھی | سوائے | یہ کہ | دونوں ڈریں | یہ کہ نہیں | وہ دونوں قائم رکھ سکیں گے | حدود | اللہ |

مِمَّآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ شَيْـًٔا اِلَّآ اَنْ يَّخَافَآ اَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ ؕ

جو تم انہیں دے چکے ہو۔ سوائے اس کے کہ وہ دونوں خائف ہوں کہ وہ اللہ کی حدود کو قائم نہیں رکھ سکیں گے۔

| فَ | اِنْ | خِفْتُمْ | اَلَّا | يُقِيْمَا | حُدُوْدَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | تم خوف محسوس کرو | یہ کہ نہیں | وہ دونوں قائم رکھ سکیں گے | حدود | اللہ |

فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ ۙ

اور اگر تم خوف محسوس کرو کہ وہ دونوں اللہ کی مقررہ حدود کو قائم نہ رکھ سکیں گے

| فَ | لَا | جُنَاحَ | عَلَيْ | هِمَا | فِيْ | مَا | افْتَدَتْ | بِ | هٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | نہیں | گناہ | اوپر۔ پر | ان دونوں | میں | جو | اس عورت نے فدیہ کے طور پر دیا | ساتھ | اس |

فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا فِيْمَا افْتَدَتْ بِهٖ ؕ

تو ان دونوں پر کوئی گناہ نہیں اس (مال کے) بارہ میں جو وہ عورت (قضیہ نپٹانے کی خاطر مرد کے حق میں) چھوڑ دے۔

| تِلْكَ | حُدُوْدُ | اللّٰهِ | فَ | لَا | تَعْتَدُوْ | هَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | حدود | اللہ | پس | نہ | تم تجاوز کرو | انہیں |

تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا تَعْتَدُوْهَا ۚ

یہ اللہ کی قائم کردہ حدود ہیں پس ان سے تجاوز نہ کرو۔

| وَ | مَنْ | يَّتَعَدَّ | حُدُوْدَ | اللّٰهِ | فَ | اُولٰٓئِكَ | هُمُ | الظّٰلِمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | تجاوز کرے | حدود | اللہ | پس | یہی ہیں | وہ | ظالم |

وَمَنْ يَّتَعَدَّ حُدُوْدَ اللّٰهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿230﴾

اور جو کوئی اللہ کی حدود سے تجاوز کرے پس یہی لوگ ہیں جو ظالم ہیں۔

| فَ | اِنْ | طَلَّقَ | هَا | فَ | لَا | تَحِلُّ | لَ | هٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | وہ طلاق دے دے | اسے | پس | نہ | جائز | واسطے | اس |

فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ

پھر اگر وہ (مرد) اسے طلاق دے دے تو اس کے لئے اس کے بعد پھر اُس مرد کے نکاح میں آنا جائز نہیں ہوگا

| مِنۡ | بَعۡدُ | حَتّٰى | تَنۡكِحَ | زَوۡجًا | غَيۡرَ | هٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | بعد | یہاں تک | وہ (عورت) نکاح کرے | خاوند | سوا | اس کے |

مِنۡۢ بَعۡدُ حَتّٰى تَنۡكِحَ زَوۡجًا غَيۡرَهٗ ؕ

یہاں تک کہ وہ اس کے سوا کسی اور شخص سے شادی کر لے۔

| فَ | اِنۡ | طَلَّقَ | هَا | فَ | لَا | جُنَاحَ | عَلَيۡ | هِمَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | وہ طلاق دے دے | اسے | پس | نہیں | کوئی گناہ | اوپر۔پر | ان دونوں |

فَاِنۡ طَلَّقَهَا فَلَا جُنَاحَ عَلَيۡهِمَآ

پھر اگر وہ (بھی) اسے طلاق دے دے تو پھر ان دونوں پر کوئی گناہ نہیں

| اَنۡ | يَّتَرَاجَعَآ | اِنۡ | ظَنَّآ | اَنۡ | يُّقِيۡمَا | حُدُوۡدَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ کہ | وہ دونوں رجوع کریں ایک دوسرے کی طرف | اگر | وہ دونوں گمان رکھتے ہوں | یہ کہ | وہ قائم رکھ سکیں گے | حدود | اللہ |

اَنۡ يَّتَرَاجَعَآ اِنۡ ظَنَّآ اَنۡ يُّقِيۡمَا حُدُوۡدَ اللّٰهِ ؕ

کہ وہ ایک دوسرے کی طرف رجوع کریں، اگر وہ یہ گمان رکھتے ہوں کہ (اس مرتبہ) وہ اللہ کی (مقررہ) حدود کو قائم رکھ سکیں گے۔

| وَ | تِلۡكَ | حُدُوۡدُ | اللّٰهِ | يُبَيِّنُ | هَا | لِ | قَوۡمٍ | يَّعۡلَمُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یہ | حدود | اللہ | وہ کھول کر بیان کرتا ہے | اسے | واسطے | قوم | وہ علم رکھتے ہیں |

وَتِلۡكَ حُدُوۡدُ اللّٰهِ يُبَيِّنُهَا لِقَوۡمٍ يَّعۡلَمُوۡنَ ﴿231﴾

اور یہ اللہ کی (مقررہ) حدود ہیں جنہیں وہ ان لوگوں کی خاطر خوب کھول کھول کر بیان کر رہا ہے جو علم رکھتے ہیں۔

| وَ | اِذَا | طَلَّقۡتُمُ | النِّسَآءَ | فَ | بَلَغۡنَ | اَجَلَ | هُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | تم طلاق دو | عورتیں | پس | وہ (عورتیں) پوری کر لیں | میعاد | ان عورتوں |

وَاِذَا طَلَّقۡتُمُ النِّسَآءَ فَبَلَغۡنَ اَجَلَهُنَّ

اور جب تم عورتوں کو طلاق دو اور وہ اپنی مقررہ میعاد پوری کر لیں

| فَ | اَمۡسِكُوۡ | هُنَّ | بِ | مَعۡرُوۡفٍ | اَوۡ | سَرِّحُوۡ | هُنَّ | بِ | مَعۡرُوۡفٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | تم روک لو | ان عورتوں | ساتھ | مناسب طور پر | یا | رخصت کرو | ان عورتوں | ساتھ | معروف طریق |

فَاَمۡسِكُوۡهُنَّ بِمَعۡرُوۡفٍ اَوۡ سَرِّحُوۡهُنَّ بِمَعۡرُوۡفٍ ۖ

(تو چاہو) تو تم انہیں دستور کے مطابق روک لو یا (چاہو تو) معروف طریق پر رخصت کرو۔

| تَعۡتَدُوۡا | لِّ | ضِرَارًا | هُنَّ | تُمۡسِكُوۡ | لَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم زیادتی کرسکو | تا کہ | تکلیف پہنچانے کی خاطر | ان عورتوں | تم روکو | نہ | اور |

وَلَا تُمۡسِكُوۡهُنَّ ضِرَارًا لِّتَعۡتَدُوۡا ۚ

اور تم انہیں تکلیف پہنچانے کی خاطر نہ روکو تا کہ ان پر زیادتی کرسکو۔

| هٗ | نَفۡسَ | ظَلَمَ | قَدۡ | فَ | ذٰلِكَ | يَّفۡعَلۡ | مَنۡ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کی | جان | ظلم کیا | یقیناً | پس | یہ۔ایسا | وہ کرے گا | جو | اور |

وَمَنۡ يَّفۡعَلۡ ذٰلِكَ فَقَدۡ ظَلَمَ نَفۡسَهٗ ‌ؕ

اور جو بھی ایسا کرے تو یقیناً اس نے اپنی ہی جان پر ظلم کیا۔

| هُزُوًا | اللّٰهِ | اٰيٰتِ | تَتَّخِذُوۡۤا | لَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| مذاق | اللہ | آیات | تم بناؤ | نہ | اور |

وَلَا تَتَّخِذُوۡۤا اٰيٰتِ اللّٰهِ هُزُوًا ‌ۚ

اور اللہ کی آیات کو مذاق کا نشانہ نہ بناؤ۔

| كُمۡ | عَلَيۡ | اللّٰهِ | نِعۡمَةَ | اذۡكُرُوۡا | وَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے | اوپر۔پر | اللہ | نعمتیں | یاد کرو | اور |

وَّاذۡكُرُوۡا نِعۡمَتَ اللّٰهِ عَلَيۡكُمۡ

اور اللہ کی اس نعمت کو یاد کرو جو تم پر ہے۔

| الۡحِكۡمَةِ | وَ | الۡكِتٰبِ | مِّنَ | كُمۡ | عَلَيۡ | اَنۡزَلَ | مَآ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حکمت | اور | کتاب | سے | تمہارے | اوپر | اُتارا | جو | اور |

وَمَآ اَنۡزَلَ عَلَيۡكُمۡ مِّنَ الۡكِتٰبِ وَالۡحِكۡمَةِ

اور جو اس نے تم پر کتاب اور حکمت میں سے اتارا

| اللّٰهَ | اتَّقُوا | وَ | هٖ | بِ | كُمۡ | يَعِظُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | تقویٰ اختیار کرو | اور | اس کے | ساتھ | تمہیں | وہ نصیحت کرتا ہے |

يَعِظُكُمۡ بِهٖ‌ ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ

وہ اس کے ساتھ تمہیں نصیحت کرتا ہے۔اور اللہ کا تقویٰ اختیار کرو

29 ع 3 13

| وَ | اعۡلَمُوۡۤا | اَنَّ | اللّٰهَ | بِ | كُلِّ | شَىۡءٍ | عَلِيۡمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جان لو | یقیناً | اللہ | ساتھ | ہر | چیز | خوب علم رکھنے والا |

وَاعۡلَمُوۡۤا اَنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَىۡءٍ عَلِيۡمٌ ﴿232﴾

اور جان لو کہ اللہ ہر چیز کا خوب علم رکھتا ہے۔

| وَ | اِذَا | طَلَّقۡتُمُ | النِّسَآءَ | فَ | بَلَغۡنَ | اَجَلَ | هُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | تم طلاق دو | عورتیں | پس | وہ (عورتیں) پہنچ جائیں | میعاد | ان عورتوں |

وَاِذَا طَلَّقۡتُمُ النِّسَآءَ فَبَلَغۡنَ اَجَلَهُنَّ

اور جب تم عورتوں کو طلاق دو اور وہ اپنی میعاد پوری کر لیں،

| فَ | لَا | تَعۡضُلُوۡ | هُنَّ | اَنۡ | يَّنۡكِحۡنَ | اَزۡوَاجَ | هُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | نہ | تم روکو | ان عورتوں | یہ کہ | وہ (عورتیں) نکاح کر لیں | خاوند | ان عورتوں |

فَلَا تَعۡضُلُوۡهُنَّ اَنۡ يَّنۡكِحۡنَ اَزۡوَاجَهُنَّ

تو انہیں اس بات سے نہ روکو کہ وہ اپنے (ہونے والے) خاوندوں سے شادی کر لیں،

| اِذَا | تَرَاضَوۡا | بَيۡنَ | هُمۡ | بِ | الۡمَعۡرُوۡفِ |
|---|---|---|---|---|---|
| جب | وہ راضی ہو جائیں | درمیان | اپنے/انکے | ساتھ | معروف طریق |

اِذَا تَرَاضَوۡا بَيۡنَهُمۡ بِالۡمَعۡرُوۡفِ ؕ

جب وہ معروف طریق پر آپس میں اس بات پر رضامند ہو جائیں۔

| ذٰلِكَ | يُوۡعَظُ | بِ | هٖ | مَنۡ | كَانَ | مِنۡ | كُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | نصیحت کی جاتی ہے | ساتھ۔کو | اُسے | جو | ہو | سے | تم |

ذٰلِكَ يُوۡعَظُ بِهٖ مَنۡ كَانَ مِنۡكُمۡ

یہ نصیحت اُسے کی جا رہی ہے جو تم میں سے

| يُؤۡمِنُ | بِ | اللّٰهِ | وَ | الۡيَوۡمِ | الۡاٰخِرِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ ایمان لاتا ہے | پر | اللہ | اور | یوم | آخرت |

يُؤۡمِنُ بِاللّٰهِ وَالۡيَوۡمِ الۡاٰخِرِ ؕ

اللہ پر اور یوم آخرت پر ایمان لاتا ہے۔

| ذٰلِكُمْ | اَزْكٰى | لَ | كُمْ | وَ | اَطْهَرُ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ | زیادہ نیک | واسطے | تمہارے | اور | زیادہ پاکیزہ |

ذٰلِكُمْ اَزْكٰى لَكُمْ وَ اَطْهَرُ ؕ

یہ تمہیں زیادہ نیک اور زیادہ پاک بنانے والا طریق ہے۔

| وَ | اللّٰهُ | يَعْلَمُ | وَ | اَنْتُمْ | لَا | تَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | وہ جانتا ہے | اور | تم | نہ | تم جانتے ہو |

وَ اللّٰهُ يَعْلَمُ وَ اَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿233﴾

اور اللہ جانتا ہے جبکہ تم نہیں جانتے۔

| وَ | الْوَالِدٰتُ | يُرْضِعْنَ | اَوْلَادَ | هُنَّ | حَوْلَيْنِ | كَامِلَيْنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | مائیں | وہ دودھ پلائیں | بچے | ان عورتوں | دو برس | پورے دو/مکمل دو |

وَ الْوَالِدٰتُ يُرْضِعْنَ اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ

اور مائیں اپنے بچوں کو پورے دو سال دودھ پلائیں

| لِ | مَنْ | اَرَادَ | اَنْ | يُّتِمَّ | الرَّضَاعَةَ |
|---|---|---|---|---|---|
| واسطے | جو | وہ چاہتا ہے | یہ کہ | پورا کرے | رضاعت/دودھ پلانا |

لِمَنْ اَرَادَ اَنْ يُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ ؕ

اس (مرد) کی خاطر جو رضاعت (کی مدت) کو مکمل کرنا چاہتا ہے۔

| وَ | عَلَى | الْمَوْلُوْدِ لَهٗ | رِزْقُ | هُنَّ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اوپر/ذمے | بچے والا/باپ | رزق۔نان نفقہ | ان عورتوں |

وَ عَلَى الْمَوْلُوْدِ لَهٗ رِزْقُهُنَّ

اور جس (مرد) کا بچہ ہے اس کے ذمہ ایسی عورتوں کا نان نفقہ

| وَ | كِسْوَةُ | هُنَّ | بِالْمَعْرُوْفِ | لَا | تُكَلَّفُ | نَفْسٌ | اِلَّا | وُسْعَ | هَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | لباس پہنانا/اوڑھنا بچھونا | ان عورتوں | مناسب طور پر | نہیں | ذمہ دار ٹھہرایا جاتا | کوئی جان | مگر | وسعت | اس |

وَكِسْوَتُهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ؕ لَا تُكَلَّفُ نَفْسٌ اِلَّا وُسْعَهَا ۚ

اور اوڑھنا بچھونا معروف کے مطابق ہے۔ کسی جان پر اس کی طاقت سے بڑھ کر بوجھ نہیں ڈالا جاتا۔

| لَا | تُضَآرَّ | وَالِدَةٌ | بِ | وَلَدِ | هَا |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | نقصان پہنچایا جاوے | ماں کو | ساتھ-بوجہ | بچے | اس کے |

لَا تُضَآرَّ وَالِدَةٌۢ بِوَلَدِهَا

ماں کو اس کے بچے کے تعلق میں تکلیف نہ دی جائے

| وَ | لَا | مَوْلُوْدٌ | لَّ | هٗ | بِ | وَلَدِ | هٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | بچے والا/باپ | واسطے | اسے | بوجہ | بچے | اس کے |

وَلَا مَوْلُوْدٌ لَّهٗ بِوَلَدِهٖ ۚ

اور نہ ہی باپ کو اس کے بچے کے تعلق میں۔

| وَ | عَلَى | الْوَارِثِ | مِثْلُ | ذٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اوپر/ذمے | وارث | مانند | اس/وہ |

وَعَلَى الْوَارِثِ مِثْلُ ذٰلِكَ ۚ

اور وارث پر بھی ایسے ہی حکم کا اطلاق ہوگا۔

| فَ | اِنْ | اَرَادَا | فِصَالًا | عَنْ | تَرَاضٍ | مِّنْ | هُمَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | وہ دونوں ارادہ کریں | دودھ چھڑانا | سے | رضامندی | سے | وہ دونوں |

فَاِنْ اَرَادَا فِصَالًا عَنْ تَرَاضٍ مِّنْهُمَا

پس اگر وہ دونوں باہم رضامندی اور مشورے سے دودھ چھڑانے کا فیصلہ کرلیں

| وَ | تَشَاوُرٍ | فَ | لَا | جُنَاحَ | عَلَى | هِمَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | باہم مشورہ کرنا | پس | نہیں | گناہ | اوپر/پر | وہ دونوں |

وَتَشَاوُرٍ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا ۗ

تو ان دونوں پر کوئی گناہ نہیں۔

| وَ | اِنْ | اَرَدْتُّمْ | اَنْ | تَسْتَرْضِعُوْٓا | اَوْلَادَ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | تم چاہو | یہ کہ | تم دودھ پلاؤ | اولاد | تمہاری |

وَاِنْ اَرَدْتُّمْ اَنْ تَسْتَرْضِعُوْٓا اَوْلَادَكُمْ

اور اگر تم اپنی اولاد کو (کسی اور سے) دودھ پلوانا چاہو

| فَ | لَا | جُنَاحَ | عَلَیٰ | کُمْ | اِذَا | سَلَّمْتُمْ | مَّآ | اٰتَیْتُمْ | بِ | الْمَعْرُوْفِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | نہیں | گناہ | اوپر/پر | تمہارے | جب | تم دے چکے ہو | جو | تم نے دے دیا | ساتھ | مناسب طریق |

فَلَا جُنَاحَ عَلَیْکُمْ اِذَا سَلَّمْتُمْ مَّآ اٰتَیْتُمْ بِالْمَعْرُوْفِ ؕ

توتم پر کوئی گناہ نہیں بشرطیکہ جو کچھ معروف کے مطابق تم نے (انہیں) دینا تھا (ان کے) سپرد کر چکے ہو۔

| وَ | اتَّقُوا | اللّٰهَ | وَ | اعْلَمُوْٓا | اَنَّ | اللّٰهَ | بِ | مَا | تَعْمَلُوْنَ | بَصِیْرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تقویٰ اختیار کرو | اللہ | اور | جان لو | یہ کہ | اللہ | ساتھ | جو | تم کرتے ہو | گہری نظر رکھنے والا |

وَ اتَّقُوا اللّٰهَ وَ اعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ ﴿234﴾

اور اللہ کا تقویٰ اختیار کرو اور جان لو کہ اللہ اس پر جو تم کرتے ہو گہری نظر رکھنے والا ہے۔

| وَ | الَّذِیْنَ | یُتَوَفَّوْنَ | مِنْ | کُمْ | وَ | یَذَرُوْنَ | اَزْوَاجًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | وہ وفات پا جائیں | سے | تم | اور | وہ چھوڑ جائیں | بیویاں |

وَ الَّذِیْنَ یُتَوَفَّوْنَ مِنْکُمْ وَ یَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا

اور تم میں سے جو لوگ وفات دیئے جائیں اور بیویاں چھوڑ جائیں۔

| یَّتَرَبَّصْنَ | بِ | اَنْفُسِ | هِنَّ | اَرْبَعَةَ | اَشْهُرٍ | وَّ | عَشْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ انتظار کریں | ساتھ | نفوس/جانیں | ان عورتوں | چار | مہینے | اور | دس |

یَّتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّ عَشْرًا ۚ

تو وہ (بیویاں) چار مہینے اور دس دن تک اپنے آپ کو روکے رکھیں۔

| فَ | اِذَا | بَلَغْنَ | اَجَلَ | هُنَّ | فَ | لَا | جُنَاحَ | عَلَیٰ | کُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | جب | وہ پہنچ جائیں | مدت | ان عورتوں | پس | نہیں | گناہ | اوپر/پر | تمہارے |

فَاِذَا بَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ فَلَا جُنَاحَ عَلَیْکُمْ

پس جب وہ اپنی (مقررہ) مدت کو پہنچ جائیں

| فِیْ | مَا | فَعَلْنَ | فِیْٓ | اَنْفُسِ | هِنَّ | بِ | الْمَعْرُوْفِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | جو | وہ (عورتیں) کریں | میں | نفوس/جانیں | ان عورتوں | مطابق | معروف |

فِیْمَا فَعَلْنَ فِیْٓ اَنْفُسِهِنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ؕ

تو پھر وہ (عورتیں) اپنے متعلق معروف کے مطابق جو بھی کریں اس بارہ میں تم پر کوئی گناہ نہیں۔

| وَ | اللّٰهُ | بِ | مَا | تَعۡمَلُوۡنَ | خَبِيۡرٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | ساتھ/کو | جو | تم کرتے ہو | خوب خبر رکھنے والا |

وَاللّٰهُ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ خَبِيۡرٌ ﴿235﴾

اور اللہ اس سے جو تم کرتے ہو ہمیشہ باخبر رہتا ہے۔

| وَ | لَا | جُنَاحَ | عَلَيۡ | كُمۡ | فِيۡ | مَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | گناہ | اوپر/پر | تمہارے | میں | جو |

وَلَا جُنَاحَ عَلَيۡكُمۡ فِيۡمَا

اور تم پر کوئی گناہ نہیں اس بارہ میں کہ

| عَرَّضۡتُمۡ | بِ | هٖ | مِنۡ | خِطۡبَةِ | النِّسَآءِ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم نے اشارہ سے کہا | ساتھ/کو | اس | سے | تجویز نکاح | عورتیں |

عَرَّضۡتُمۡ بِهٖ مِنۡ خِطۡبَةِ النِّسَآءِ

تم (ان) عورتوں سے نکاح کی تجویز کے متعلق کوئی اشارہ کر دیا

| اَوۡ | اَكۡنَنۡتُمۡ | فِىۡٓ | اَنۡفُسِ | كُمۡ |
|---|---|---|---|---|
| یا | تم نے چھپایا | میں | نفوس/جانیں | تمہارے |

اَوۡ اَكۡنَنۡتُمۡ فِىۡٓ اَنۡفُسِكُمۡ ؕ

(اسے) اپنے دلوں میں چھپائے رکھو۔

| عَلِمَ | اللّٰهُ | اَنَّ | كُمۡ | سَ | تَذۡكُرُوۡنَ | هُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جانتا ہے | اللہ | یقیناً | تم | ضرور | تم ذکر کرو گے | ان کا |

عَلِمَ اللّٰهُ اَنَّكُمۡ سَتَذۡكُرُوۡنَهُنَّ

اللہ جانتا ہے کہ ضرور تمہیں اُن کا خیال آئے گا۔

| وَ | لٰكِنۡ | لَّا | تُوَاعِدُوۡ | هُنَّ | سِرًّا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | لیکن | نہ | تم وعدہ کرو | ان سے | خفیہ |

وَلٰكِنۡ لَّا تُوَاعِدُوۡهُنَّ سِرًّا

لیکن ان سے خفیہ وعدے نہ کرنا

| اِلَّآ | اَنْ | تَقُوْلُوْا | قَوْلًا | مَّعْرُوْفًا |
|---|---|---|---|---|
| سوائے | یہ کہ | تم کہو | بات | مناسب |

اِلَّآ اَنْ تَقُوْلُوْا قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ؕ

سوائے اس کے کہ تم کوئی اچھی بات کہو۔

| وَ | لَا | تَعْزِمُوْا | عُقْدَةَ | النِّكَاحِ | حَتّٰى | يَبْلُغَ | الْكِتٰبُ | اَجَلَ | هٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | تم پختہ کرو | گرہ۔بندھن | نکاح | یہاں تک | وہ پہنچ جاوے | (عدت کا) حکم | مدت/میعاد | اس کی |

وَلَا تَعْزِمُوْا عُقْدَةَ النِّكَاحِ حَتّٰى يَبْلُغَ الْكِتٰبُ اَجَلَهٗ ؕ

اور نکاح باندھنے کا عزم نہ کرو یہاں تک کہ مقررہ عدت اپنی میعاد کو پہنچ جائے۔

| وَ | اعْلَمُوْٓا | اَنَّ | اللّٰهَ | يَعْلَمُ | مَا | فِيْٓ | اَنْفُسِ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جان لو | یقیناً | اللہ | وہ جانتا ہے | جو | میں | نفس۔دل | تمہارے |

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ

اور جان لو کہ اللہ اس کا علم رکھتا ہے جو تمہارے دلوں میں ہے۔

| فَ | احْذَرُوْ | هُ | وَ | اعْلَمُوْٓا | اَنَّ | اللّٰهَ | غَفُوْرٌ | حَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | ڈرو۔بچو | اس سے | اور | جان لو | یقیناً | اللہ | بہت بخشنے والا | بردبار |

فَاحْذَرُوْهُ ۚ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ؏ (236)

پس اُس (کی پکڑ) سے بچو۔اور جان لو کہ اللہ بہت بخشنے والا (اور) بُردبار ہے۔

30 ع 4 14

| لَا | جُنَاحَ | عَلَىٰ | كُمْ | اِنْ | طَلَّقْتُمُ | النِّسَآءَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | گناہ | اوپر/پر | تمہارے | اگر | تم طلاق دو | عورتیں |

لَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِنْ طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ

تم پر کوئی گناہ نہیں اگر تم عورتوں کو طلاق دے دو

| مَا | لَمْ | تَمَسُّوْ | هُنَّ | اَوْ | تَفْرِضُوْا | لَ | هُنَّ | فَرِيْضَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جنہیں | نہیں | تم نے چھوا | ان عورتوں | یا | تم نے مقرر کیا ہو | واسطے | ان عورتوں | حق مہر |

مَا لَمْ تَمَسُّوْهُنَّ اَوْ تَفْرِضُوْا لَهُنَّ فَرِيْضَةً ۚۖ

جبکہ تم نے ابھی انہیں چھوا نہ ہو یا ابھی تم نے ان کے لئے حق مہر مقرر نہ کیا ہو۔

| وَّ | مَتِّعُوْ | هُنَّ | عَلَى | الْمُوْسِعِ | قَدَرُ | هٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | فائدہ پہنچاؤ | ان عورتوں | اوپر | وسعت والا | مطابق | اس کے |

وَّمَتِّعُوْهُنَّ ۚ عَلَى الْمُوْسِعِ قَدَرُهٗ

اور انہیں کچھ فائدہ بھی پہنچاؤ۔ صاحبِ حیثیت پر اس کی حیثیت کے مطابق فرض ہے

| وَ | عَلَى | الْمُقْتِرِ | قَدَرُ | هٗ | مَتَاعًا | بِ | الْمَعْرُوْفِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اوپر | تنگی والے | مطابق | اسکے | فائدہ پہنچانا | ساتھ | مناسب طور پر |

وَعَلَى الْمُقْتِرِ قَدَرُهٗ ۚ مَتَاعًا بِالْمَعْرُوْفِ ۚ

اور غریب پر اس کی حیثیت کے مناسب حال۔ (یہ) معروف کے مطابق کچھ متاع ہو۔

| حَقًّا | عَلَى | الْمُحْسِنِيْنَ | وَ | اِنْ | طَلَّقْتُمُوْ | هُنَّ | مِنْ | قَبْلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فرض ہے | اوپر | احسان کرنے والے | اور | اگر | تم طلاق دو | ان عورتوں | سے | پہلے |

حَقًّا عَلَى الْمُحْسِنِيْنَ ﴿237﴾ وَاِنْ طَلَّقْتُمُوْهُنَّ مِنْ قَبْلِ

احسان کرنے والوں پر تو (یہ) فرض ہے۔ اور اگر تم انہیں اس سے پیشتر طلاق دے دو

| اَنْ | تَمَسُّوْ | هُنَّ | وَ | قَدْ | فَرَضْتُمْ | لَ | هُنَّ | فَرِيْضَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ کہ | تم نے چھوا ہو | ان عورتوں | اور | یقیناً | تم مقرر کر چکے ہو | واسطے | ان عورتوں | حق مہر |

اَنْ تَمَسُّوْهُنَّ وَقَدْ فَرَضْتُمْ لَهُنَّ فَرِيْضَةً

کہ تم نے انہیں چھوا ہو، جبکہ تم ان کا حق مہر مقرر کر چکے ہو،

| فَ | نِصْفُ | مَا | فَرَضْتُمْ | اِلَّآ | اَنْ | يَّعْفُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | نصف | جو | تم نے مقرر کیا | سوائے۔ مگر | یہ کہ | وہ (عورتیں) معاف کردیں |

فَنِصْفُ مَا فَرَضْتُمْ اِلَّآ اَنْ يَّعْفُوْنَ

تو پھر جو تم نے مقرر کیا ہے اس کا نصف (ادا کرنا) ہوگا سوائے اس کے کہ وہ (عورتیں) معاف کردیں،

| اَوْ | يَعْفُوَ | الَّذِىْ | بِ | يَدِ | هٖ | عُقْدَةُ | النِّكَاحِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | وہ معاف کردے | وہ شخص | میں | ہاتھ | اس کے | بندھن | نکاح |

اَوْ يَعْفُوَا الَّذِىْ بِيَدِهٖ عُقْدَةُ النِّكَاحِ ؕ

یا وہ شخص معاف کردے جس کے ہاتھ میں نکاح کا بندھن ہے۔

| وَ | اَنْ | تَعْفُوْٓا | اَقْرَبُ | لِ | التَّقْوٰى |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | یہ کہ | تم معاف کرو | زیادہ قریب | واسطے | تقویٰ |

وَاَنْ تَعْفُوْٓا اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰى ؕ

اور تمہارا عفو سے کام لینا تقویٰ کے زیادہ قریب ہے۔

| وَ | لَا | تَنْسَوُا | الْفَضْلَ | بَيْنَ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | تم بھولو | احسان | درمیان | تمہارے |

وَلَا تَنْسَوُا الْفَضْلَ بَيْنَكُمْ ؕ

اور آپس میں احسان (کا سلوک) بھول نہ جایا کرو۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | بِ | مَا | تَعْمَلُوْنَ | بَصِيْرٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | ساتھ | جو | تم کرتے ہو | گہری نظر رکھنے والا |

اِنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿238﴾

یقیناً اللہ اس پر جو تم کرتے ہو گہری نظر رکھنے والا ہے۔

| حٰفِظُوْا | عَلَى | الصَّلَوٰتِ | وَ | الصَّلٰوةِ | الْوُسْطٰى | وَ | قُوْمُوْا | لِ | اللّٰهِ | قٰنِتِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حفاظت کرو | اوپر/کی | نمازیں | اور | نماز | درمیانی/مرکزی | اور | کھڑے ہو جاؤ | واسطے | اللہ | فرمانبردار |

حٰفِظُوْا عَلَى الصَّلَوٰتِ وَالصَّلٰوةِ الْوُسْطٰى ۚ وَقُوْمُوْا لِلّٰهِ قٰنِتِيْنَ ﴿239﴾

(اپنی) نمازوں کی حفاظت کرو بالخصوص مرکزی نماز کی اور اللہ کے حضور فرمانبرداری کرتے ہوئے کھڑے ہو جاؤ۔

| فَ | اِنْ | خِفْتُمْ | فَ | رِجَالًا | اَوْ | رُكْبَانًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | تمہیں کوئی خوف ہو | پس | پیادہ ہو کر | یا | سواری کی حالت |

فَاِنْ خِفْتُمْ فَرِجَالًا اَوْ رُكْبَانًا ۚ

پس اگر تمہیں کوئی خوف ہو تو چلتے پھرتے یا سواری کی حالت میں ہی (نماز پڑھ لو)۔

| فَ | اِذَآ | اَمِنْتُمْ | فَ | اذْكُرُوا | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس | جب | تم امن میں آجاؤ | پس | یاد کرو | اللہ |

فَاِذَآ اَمِنْتُمْ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ

پھر جب تم امن میں آجاؤ تو پھر (اسی طریق پر) اللہ کو یاد کرو

| كَمَا | عَلَّمَ | كُمْ | مَّا | لَمْ | تَكُوْنُوْا | تَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جس طرح | اس نے سکھایا | تم کو | جو | نہیں | تم تھے | تم جانتے |

كَمَا عَلَّمَكُمْ مَّا لَمْ تَكُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ ﴿240﴾

جس طرح اس نے تمہیں سکھایا ہے جو تم (اس سے پہلے) نہیں جانتے تھے۔

| وَ | الَّذِيْنَ | يُتَوَفَّوْنَ | مِنْ | كُمْ | وَ | يَذَرُوْنَ | اَزْوَاجًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو لوگ | وفات دیئے جائیں | میں | تم | اور | وہ پیچھے چھوڑ جائیں | بیویاں |

وَالَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَيَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا ۚ

اور تم میں سے جو لوگ وفات دیئے جائیں اور بیویاں پیچھے چھوڑ رہے ہوں،

| وَّصِيَّةً | لِّ | اَزْوَاجِ | هِمْ | مَّتَاعًا | اِلَى | الْحَوْلِ | غَيْرَ | اِخْرَاجٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وصیت | واسطے | بیویاں | ان کی | فائدہ پہنچانا | تک | سال | بغیر | نکالنا |

وَّصِيَّةً لِّاَزْوَاجِهِمْ مَّتَاعًا اِلَى الْحَوْلِ غَيْرَ اِخْرَاجٍ ۚ

اُن کی بیویوں کے حق میں یہ وصیت ہے کہ وہ (اپنے گھروں میں) ایک سال تک فائدہ اٹھائیں اور نکالی نہ جائیں۔

| فَ | اِنْ | خَرَجْنَ | فَ | لَا | جُنَاحَ | عَلَى | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | وہ (عورتیں) خود نکلیں | پس | نہیں | کوئی گناہ | اوپر | تم |

فَاِنْ خَرَجْنَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ

ہاں! اگر وہ خود نکل جائیں تو تم پر کوئی گناہ نہیں

| فِيْ | مَا | فَعَلْنَ | فِيْٓ | اَنْفُسِ | هِنَّ | مِنْ | مَّعْرُوْفٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | جو | وہ (عورتیں) کریں | میں | نفوس/جانیں | ان عورتوں | سے | مناسب |

فِيْ مَا فَعَلْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِنَّ مِنْ مَّعْرُوْفٍ ؕ

اس بارہ میں جو وہ خود اپنے متعلق کوئی معروف فیصلہ کریں۔

| وَ | اللّٰهُ | عَزِيْزٌ | حَكِيْمٌ | وَ | لِ | الْمُطَلَّقٰتِ | مَتَاعٌ | بِ | الْمَعْرُوْفِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | کامل غلبہ والا | صاحب حکمت | اور | واسطے | مطلّقہ عورتیں | فائدہ پہنچانا | ساتھ | مناسب طور پر |

وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿241﴾ وَلِلْمُطَلَّقٰتِ مَتَاعٌۢ بِالْمَعْرُوْفِ ؕ

اور اللہ کامل غلبہ والا (اور) صاحبِ حکمت ہے۔ اور مطلّقہ عورتوں کو بھی دستور کے مطابق کچھ فائدہ پہنچانا ہے۔

| حَقًّا | عَلَى | الْمُتَّقِيْنَ | كَ | ذٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|
| فرض ہے | پر/اوپر | متقی (جمع) | طرح | اس/یہ |

حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ ﴿242﴾ كَذٰلِكَ

(یہ) متقیوں پر فرض ہے۔ اسی طرح

| يُبَيِّنُ | اللّٰهُ | لَ | كُمْ | اٰيٰتِ | هٖ | لَعَلَّكُمْ | تَعْقِلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ کھول کر بیان کرتا ہے | اللہ | واسطے | تمہارے | نشانات | اپنے | تا کہ تم | تم عقل کرو |

يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ﴿243﴾ ع

اللہ اپنے نشانات تمہارے لئے کھول کھول کر بیان کرتا ہے تا کہ تم عقل کرو۔

31 ع 7 15

| اَ | لَمْ | تَرَ | اِلَى | الَّذِيْنَ | خَرَجُوْا | مِنْ | دِيَارِ | هِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | نہیں | دیکھا | طرف | وہ لوگ | وہ نکلے | سے | گھر | ان |

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ

کیا تجھے ان لوگوں کی اطلاع نہیں جو موت کے ڈر سے اپنے گھروں سے نکلے،

| وَ | هُمْ | اُلُوْفٌ | حَذَرَ | الْمَوْتِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | ہزاروں | ڈر | موت |

وَهُمْ اُلُوْفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ ص

اور وہ ہزاروں کی تعداد میں تھے۔

| فَ | قَالَ | لَ | هُمُ | اللّٰهُ | مُوْتُوْا | ثُمَّ | اَحْيَا | هُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | کہا | واسطے | اُن | اللہ | مرجاؤ | پھر | اس نے زندہ کیا | اُنہیں |

فَقَالَ لَهُمُ اللّٰهُ مُوْتُوْا ۫ ثُمَّ اَحْيَاهُمْ ط

تو اللہ نے ان سے کہا تم موت قبول کرو۔ اور پھر (اس طرح) انہیں زندہ کر دیا۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | لَ | ذُوْفَضْلٍ | عَلَى | النَّاسِ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | ضرور | فضل والا | اوپر | لوگوں |

اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ

یقیناً اللہ لوگوں پر بہت فضل کرنے والا ہے

| وَ | لٰكِنَّ | اَكْثَرَ | النَّاسِ | لَا | يَشْكُرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | لیکن | اکثر | لوگ | نہیں | وہ شکر ادا کرتے |

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُوْنَ ﴿244﴾

لیکن اکثر لوگ (اس کا) شکر ادا نہیں کرتے۔

| وَ | قَاتِلُوْا | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | قتال کرو | میں | راہ | اللہ |

وَقَاتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

اور اللہ کی راہ میں قتال کرو

| وَ | اعْلَمُوْٓا | اَنَّ | اللّٰهَ | سَمِيْعٌ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جان لو | یہ کہ | اللہ | بہت سننے والا | دائمی علم رکھنے والا |

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿245﴾

اور جان لو کہ اللہ بہت سننے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| مَنْ | ذَا | الَّذِيْ | يُقْرِضُ | اللّٰهَ | قَرْضًا | حَسَنًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کون | وہ | جو | وہ قرض دیتا ہے | اللہ | قرض | حسنہ |

مَنْ ذَا الَّذِيْ يُقْرِضُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا

کون ہے جو اللہ کو قرضہ حسنہ دے

| فَ | يُضٰعِفَ | هٗ | لَ | هٗٓ | اَضْعَافًا | كَثِيْرَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | وہ بڑھائے | اسے | واسطے | اس | کئی گنا | بہت سے |

فَيُضٰعِفَهٗ لَهٗٓ اَضْعَافًا كَثِيْرَةً ؕ

تا کہ وہ اس کے لئے اسے کئی گنا بڑھائے۔

| وَ | اللّٰهُ | يَقْبِضُ | وَ | يَبْصُۜطُ | وَ | اِلَيْهِ | تُرْجَعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | وہ قبض کر لیتا ہے | اور | وہ کھول دیتا ہے | اور | اس کی طرف | تم لوٹائے جاؤ گے |

وَاللّٰهُ يَقْبِضُ وَيَبْصُۜطُ ۠ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿246﴾

اور اللہ (رزق) قبض بھی کر لیتا ہے اور کھول بھی دیتا ہے۔ اور تم اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔

| أَ | لَمْ | تَرَ | اِلَى | الْمَلَاِ | مِنْۢ | بَنِیْٓ | اِسْرَآءِیْلَ | مِنْۢ | بَعْدِ | مُوْسٰی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | نہیں | تُو دیکھتا ہے | طرف | سرداروں | سے | بنی | اسرائیل | سے | بعد | موسیٰ |

اَلَمْ تَرَ اِلَى الْمَلَاِ مِنْۢ بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ مِنْۢ بَعْدِ مُوْسٰی ۘ

کیا تُو نے موسیٰ کے بعد بنی اسرائیل کے سرداروں کا حال نہیں دیکھا۔

وقف لازم

| اِذْ | قَالُوْا | لِ | نَبِیٍّ | لَّ | هُمُ | ابْعَثْ | لَ | نَا | مَلِكًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جب | انہوں نے کہا | واسطے | نبی | کے | اُن | تُو مقرر کر | واسطے | ہمارے | ایک بادشاہ |

اِذْ قَالُوْا لِنَبِیٍّ لَّهُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِكًا

جب انہوں نے اپنے ایک نبی سے کہا کہ ہمارے لئے ایک بادشاہ مقرر کر

| نُّقَاتِلْ | فِیْ | سَبِیْلِ | اللّٰهِ | قَالَ | هَلْ | عَسَیْتُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم قتال کریں | میں | راہ | اللہ | اس نے کہا | کیا | ممکن ہے کہ تم |

نُّقَاتِلْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ؕ قَالَ هَلْ عَسَیْتُمْ

تا کہ ہم اللہ کی راہ میں قتال کریں۔ اس نے کہا۔ کہیں تم ایسے تو نہیں کہ

| اِنْ | كُتِبَ | عَلَیْ | كُمُ | الْقِتَالُ | اَلَّا | تُقَاتِلُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اگر | فرض کیا جائے | اوپر | تمہارے | قتال | یہ کہ نہ | تم قتال کرو |

اِنْ كُتِبَ عَلَیْكُمُ الْقِتَالُ اَلَّا تُقَاتِلُوْا ؕ

اگر تم پر قتال فرض کیا جائے تو تم قتال نہ کرو۔

| قَالُوْا | وَ | مَا | لَ | نَآ | اَلَّا | نُقَاتِلَ | فِیْ | سَبِیْلِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | اور | کیا | واسطے | ہمارے | یہ کہ نہ | ہم قتال کریں | میں | راہ | اللہ |

قَالُوْا وَمَا لَنَآ اَلَّا نُقَاتِلَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ

انہوں نے کہا آخر ہمیں ہوا کیا ہے کہ اللہ کی راہ میں قتال نہ کریں

| وَ | قَدْ | اُخْرِجْنَا | مِنْ | دِیَارِ | نَا | وَ | اَبْنَآءِ | نَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ہم نکالے گئے | سے | گھر (جمع) | ہمارے | اور | بیٹے/اولاد | ہمارے |

وَقَدْ اُخْرِجْنَا مِنْ دِیَارِنَا وَاَبْنَآئِنَا ؕ

جبکہ ہم اپنے گھروں سے نکالے گئے ہیں اور اپنی اولاد سے جدا کئے گئے ہیں۔

| فَ | لَمَّا | كُتِبَ | عَلَى | هِمُ | الْقِتَالُ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس | جب | فرض کر دیا گیا | اوپر/ پر | اُن | قتال |

فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيۡهِمُ الۡقِتَالُ

پس جب (بالآخر) قتال ان پر فرض کر دیا گیا

| تَوَلَّوۡا | اِلَّا | قَلِيۡلًا | مِّنۡ | هُمۡ | وَ | اللّٰهُ | عَلِيۡمٌ | بِ | الظّٰلِمِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ پھر گئے | سوائے | چند | میں سے | اُن | اور | اللہ | خوب جاننے والا | کو | ظالم |

تَوَلَّوۡا اِلَّا قَلِيۡلًا مِّنۡهُمۡ ‌ؕ وَاللّٰهُ عَلِيۡمٌ ۢ بِالظّٰلِمِيۡنَ ﴿247﴾

توان میں سے معدودے چند کے سوا سب نے پیٹھ پھیر لی۔ اور اللہ ظالموں کو خوب جانتا ہے۔

| وَ | قَالَ | لَهُمۡ | نَبِيُّ | هُمۡ | اِنَّ | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | کہا | ان سے | نبی | ان | یقیناً | اللہ |

وَقَالَ لَهُمۡ نَبِيُّهُمۡ اِنَّ اللّٰهَ

اور ان کے نبی نے ان سے کہا کہ یقیناً اللہ نے

| قَدۡ | بَعَثَ | لَ | كُمۡ | طَالُوۡتَ | مَلِكًا |
|---|---|---|---|---|---|
| ضرور | اس نے مقرر کیا ہے | واسطے | تمہارے | طالوت | بادشاہ |

قَدۡ بَعَثَ لَـكُمۡ طَالُوۡتَ مَلِكًا ‌ؕ

تمہارے لئے طالوت کو بادشاہ مقرر کیا ہے۔

| قَالُوۡٓا | اَنّٰى | يَكُوۡنُ | لَ | هُ | الۡمُلۡكُ | عَلَى | نَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | کیسے۔ کیونکر | وہ ہوسکتا ہے | لئے | اس | حکومت | پر/ اوپر | ہمارے |

قَالُوۡٓا اَنّٰى يَكُوۡنُ لَهُ الۡمُلۡكُ عَلَيۡنَا

انہوں نے کہا کہ اس کو ہم پر حکومت کا حق کیسے ہوا

| وَ | نَحۡنُ | اَحَقُّ | بِ | الۡمُلۡكِ | مِنۡ | هُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم | زیادہ حقدار | کے | حکومت | سے | اُس |

وَنَحۡنُ اَحَقُّ بِالۡمُلۡكِ مِنۡهُ

جبکہ ہم اس کی نسبت حکومت کے زیادہ حقدار ہیں

| قَالَ | الْمَالِ | مِّنَ | سَعَةً | يُؤْتَ | لَمْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اُس نے کہا | مال | سے | وسعت | وہ دیا گیا | نہیں | اور |

وَلَمْ يُؤْتَ سَعَةً مِّنَ الْمَالِ ؕ قَالَ

اور وہ تو مالی وسعت (بھی) نہیں دیا گیا۔ اُس (نبی) نے کہا

| هٗ | زَادَ | وَ | كُمْ | عَلَى | هُ | اصْطَفٰى | اللّٰهَ | اِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اُسے | زیادہ کر دیا | اور | تمہارے | اوپر | اسے | اس نے چن لیا ہے | اللہ | یقیناً |

اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰهُ عَلَيْكُمْ وَزَادَهٗ

یقیناً اللہ نے اسے تم پر ترجیح دی ہے اور اُسے زیادہ کر دیا ہے

| وَ | الْجِسْمِ | وَ | الْعِلْمِ | فِي | بَسْطَةً |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جسم | اور | علم | میں | وسعت |

بَسْطَةً فِي الْعِلْمِ وَالْجِسْمِ ؕ وَ

علمی اور جسمانی فراخی کے لحاظ سے۔ اور

| يَّشَآءُ | مَنْ | هٗ | مُلْكَ | يُؤْتِي | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ چاہتا ہے | جسے | اپنا | ملک | عطا کرتا ہے | اللہ |

اللّٰهُ يُؤْتِيْ مُلْكَهٗ مَنْ يَّشَآءُ ؕ

اللہ جسے چاہے اپنا ملک عطا کرتا ہے

| هُمْ | نَبِيُّ | هُمْ | لَ | قَالَ | وَ | عَلِيْمٌ | وَاسِعٌ | اللّٰهُ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ان کا | نبی | اُن | کو | اس نے کہا | اور | دائمی علم رکھنے والا | وسعت عطا کرنے والا | اللہ | اور |

وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿248﴾ وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ

اور اللہ وسعت عطا کرنے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔ اور ان کے نبی نے ان سے کہا کہ

| سَكِيْنَةٌ | هِ | فِيْ | التَّابُوْتُ | كُمُ | يَّأْتِيَ | اَنْ | هٖ | مُلْكِ | اٰيَةَ | اِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سکینت | اُس | میں | صندوق | تمہارے | وہ آئے گا | یہ کہ | اس کی | بادشاہت | نشانی | یقیناً |

اِنَّ اٰيَةَ مُلْكِهٖ اَنْ يَّاْتِيَكُمُ التَّابُوْتُ فِيْهِ سَكِيْنَةٌ

یقیناً اس کی بادشاہت کی نشانی یہ ہے کہ وہ صندوق تمہارے پاس آئے گا جس میں تمہارے ربّ کی طرف سے سکینت ہوگی،

| مِّنۡ | رَّبِّ | كُمۡ | وَ | بَقِيَّةٌ | مِّنۡ | مَّا | تَرَكَ | اٰلُ | مُوۡسٰى | وَ | اٰلُ | هٰرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | رب | تمہارے | اور | بقیہ ہوگا | سے | جو | چھوڑا | آل | موسیٰ | اور | آل | ہارون |

مِّنۡ رَّبِّكُمۡ وَبَقِيَّةٌ مِّمَّا تَرَكَ اٰلُ مُوۡسٰى وَاٰلُ هٰرُوۡنَ

اور (اس چیز کا) بقیہ ہوگا جو موسیٰ کی آل اور ہارون کی آل نے (اپنے پیچھے) چھوڑا۔

| تَحۡمِلُ | هُ | الۡمَلٰٓئِكَةُ | اِنَّ | فِىۡ | ذٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ اٹھائیں گے | اسے | فرشتے | یقیناً | میں | اس |

تَحۡمِلُهُ الۡمَلٰٓئِكَةُ ؕ اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ

اسے فرشتے اٹھائے ہوئے ہوں گے۔ یقیناً اس میں

| لَ | اٰيَةً | لَّ | كُمۡ | اِنۡ | كُنۡتُمۡ | مُّؤۡمِنِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ضرور | نشان | واسطے | تمہارے | اگر | تم ہو | ایمان والے |

32 ع 6 16

لَاٰيَةً لَّكُمۡ اِنۡ كُنۡتُمۡ مُّؤۡمِنِيۡنَ ﴿249﴾ ع

تمہارے لئے (ایک بڑا) نشان ہے اگر تم ایمان رکھتے ہو۔

| فَ | لَمَّا | فَصَلَ | طَالُوۡتُ | بِ | الۡجُنُوۡدِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس | جب | روانہ ہوا | طالوت | ساتھ | لشکر |

فَلَمَّا فَصَلَ طَالُوۡتُ بِالۡجُنُوۡدِ ۙ

پس جب طالوت لشکر لے کر روانہ ہوا

| قَالَ | اِنَّ | اللّٰهَ | مُبۡتَلِىۡ | كُمۡ | بِ | نَهَرٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | یقیناً | اللہ | آزمانے والا | تمہیں | ساتھ | ایک دریا |

قَالَ اِنَّ اللّٰهَ مُبۡتَلِيۡكُمۡ بِنَهَرٍ ۚ

تو اس نے کہا کہ یقیناً اللہ تمہیں ایک دریا کے ذریعے آزمانے والا ہے۔

| فَ | مَنۡ | شَرِبَ | مِنۡ | هُ | فَ | لَيۡسَ | مِنِّىۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | جس نے | پیا | سے | اُس | پس | نہیں | مجھ سے |

فَمَنۡ شَرِبَ مِنۡهُ فَلَيۡسَ مِنِّىۡ ۚ

پس جس نے اس میں سے پیا اس کا مجھ سے تعلق نہیں رہے گا۔

| وَ | مَنۡ | لَّمۡ | يَطۡعَمۡ | هُ | فَ | اِنَّ | هٗ | مِنِّىۡٓ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جس نے | نہ | پیا۔چکھا | اسے | پس | یقیناً | وہ | مجھ سے |

وَمَنۡ لَّمۡ يَطۡعَمۡهُ فَاِنَّهٗ مِنِّىۡٓ

اورجس نے اسے (سیر ہوکر) نہ پیا تو وہ یقیناً میرا ہے

| اِلَّا | مَنِ | اغۡتَرَفَ | غُرۡفَةً | بِ | يَدِ | هٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوائے | جس نے | چُلّو بھرا | ایک چُلّو | سے | ہاتھ | اپنے |

اِلَّا مَنِ اغۡتَرَفَ غُرۡفَةًۢ بِيَدِهٖ‌ۚ

سوائے اس کے جو ایک آدھ مرتبہ چُلو بھر کر پی لے۔

| فَ | شَرِبُوۡا | مِنۡ | هُ | اِلَّا | قَلِيۡلًا | مِّنۡ | هُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | انہوں نے پیا | سے | اس | سوائے | چند | میں | اُن |

فَشَرِبُوۡا مِنۡهُ اِلَّا قَلِيۡلًا مِّنۡهُمۡ‌ؕ

پھر بھی معدودے چند کے سوا ان میں سے اکثر نے اس میں سے پی لیا۔

| فَ | لَمَّا | جَاوَزَ | هٗ | هُوَ | وَ | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا | مَعَ | هٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | جب | اس نے پار کیا | اُسے | وہ | اور | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | ساتھ | اس کے |

فَلَمَّا جَاوَزَهٗ هُوَ وَالَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا مَعَهٗ ۙ

پس جب وہ اُس (دریا) کے پار پہنچا اور وہ بھی جو اس کے ساتھ ایمان لائے تھے

| قَالُوۡا | لَا | طَاقَةَ | لَ | نَا | الۡيَوۡمَ | بِ | جَالُوۡتَ | وَ | جُنُوۡدِ | هٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | نہیں | طاقت | واسطے | ہمارے | آج کے دن | ساتھ | جالوت | اور | لشکر | اس کے |

قَالُوۡا لَا طَاقَةَ لَنَا الۡيَوۡمَ بِجَالُوۡتَ وَجُنُوۡدِهٖ‌ؕ

تو وہ (نافرمان) بولے کہ آج جالوت اور اس کے لشکر سے نمٹنے کی ہم میں کوئی طاقت نہیں۔

| قَالَ | الَّذِيۡنَ | يَظُنُّوۡنَ | اَنَّ | هُمۡ | مُّلٰقُوا | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہا | وہ لوگ | وہ یقین رکھتے تھے | یہ کہ | وہ | ملنے والے | اللہ |

قَالَ الَّذِيۡنَ يَظُنُّوۡنَ اَنَّهُمۡ مُّلٰقُوا اللّٰهِ ۙ

(تب) اُن لوگوں نے جو یقین رکھتے تھے کہ وہ اللہ سے ملنے والے ہیں کہا

| كَمْ | مِّنْ | فِئَةٍ | قَلِيْلَةٍ | غَلَبَتْ | فِئَةً | كَثِيْرَةً | بِ | اِذْنِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کتنی ہی | سے | جماعتیں | کم تعداد | غالب آگئیں | جماعتیں | کثیر/بہت سی | ساتھ | حکم/اذن | اللہ |

كَمْ مِّنْ فِئَةٍ قَلِيْلَةٍ غَلَبَتْ فِئَةً كَثِيْرَةًۢ بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ

کہ کتنی ہی کم تعداد جماعتیں ہیں جو اللہ کے حکم سے کثیر التعداد جماعتوں پر غالب آگئیں۔

| وَ | اللّٰهُ | مَعَ | الصّٰبِرِيْنَ | وَ | لَمَّا | بَرَزُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | ساتھ ہے | صبر کرنے والے | اور | جب | وہ مقابلہ کے لئے نکلے |

وَاللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ﴿250﴾ وَلَمَّا بَرَزُوْا

اور اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہوتا ہے۔ پس جب وہ

| لِ | جَالُوْتَ | وَ | جُنُوْدِ | هٖ | قَالُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| واسطے | جالوت | اور | لشکر | اسکے | انہوں نے کہا |

لِجَالُوْتَ وَجُنُوْدِهٖ قَالُوْا

جالوت اور اس کے لشکر کے مقابلہ کے لئے نکلے تو انہوں نے کہا

| رَبَّ | نَآ | اَفْرِغْ | عَلَى | نَا | صَبْرًا | وَّ | ثَبِّتْ | اَقْدَامَ | نَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے رب | ہمارے | ڈال | اوپر۔پر | ہمارے | صبر | اور | مضبوط کر | قدم | ہمارے |

رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا

اے ہمارے ربّ! ہم پر صبر نازل کر اور ہمارے قدموں کو ثبات بخش

| وَ | انْصُرْ | نَا | عَلَى | الْقَوْمِ | الْكٰفِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | مدد کر | ہماری | خلاف | قوم | کافر (جمع) |

وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ؕ﴿251﴾

اور کافر قوم کے خلاف ہماری مدد کر۔

| فَ | هَزَمُوْا | هُمْ | بِ | اِذْنِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس | انہوں نے شکست دی | اُنہیں | ساتھ | حکم | اللہ |

فَهَزَمُوْهُمْ بِاِذْنِ اللّٰهِ ۙ

پس انہوں نے اللہ کے حکم سے انہیں شکست دے دی۔

| وَ | قَتَلَ | دَاوٗدُ | جَالُوْتَ | وَ | اٰتٰى | هُ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے قتل کر دیا | داؤد | جالوت | اور | اس نے دیا | اسے | اللہ |

وَقَتَلَ دَاوٗدُ جَالُوْتَ وَاٰتٰىهُ اللّٰهُ

اور داؤد نے جالوت کو قتل کر دیا۔ اور اللہ نے اسے

| الْمُلْكَ | وَ | الْحِكْمَةَ | وَ | عَلَّمَ | هٗ | مِنْ | مَّا | يَشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ملک۔ بادشاہت | اور | حکمت | اور | اس نے سکھایا | اسے | سے | جو | اس نے چاہا |

الْمُلْكَ وَالْحِكْمَةَ وَعَلَّمَهٗ مِمَّا يَشَآءُ ؕ

ملک اور حکمت عطا کئے اور اُسے جو چاہا اُس کی تعلیم دی۔

| وَ | لَوْ | لَا | دَفْعُ | اللّٰهِ | النَّاسَ | بَعْضَ | هُمْ | بِ | بَعْضٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | نہ | دفع کرنا۔ بچانا | اللہ | لوگ | بعض | اُن | ساتھ | بعض |

وَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ ۙ

اور اگر اللہ کی طرف سے لوگوں کو ایک دوسرے کے ہاتھوں بچانے کا سامان نہ کیا جاتا

| لَّ | فَسَدَتِ | الْاَرْضُ | وَ | لٰكِنَّ | اللّٰهَ | ذُوْ | فَضْلٍ | عَلَى | الْعٰلَمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | فساد پھیل جاتا | زمین | اور | لیکن | اللہ | والا | فضل | اوپر | تمام جہان |

لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ﴿252﴾

تو زمین ضرور فساد سے بھر جاتی۔ لیکن اللہ تمام جہانوں پر بہت فضل کرنے والا ہے۔

| تِلْكَ | اٰيٰتُ | اللّٰهِ | نَتْلُوْ | هَا | عَلَيْ | كَ | بِ | الْحَقِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | آیات | اللہ | ہم پڑھتے ہیں | انہیں | اوپر/پر | تو | ساتھ | حق |

تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ نَتْلُوْهَا عَلَيْكَ بِالْحَقِّ ؕ

یہ اللہ کی آیات ہیں جو ہم تجھ پر حق کے ساتھ پڑھتے ہیں۔

| وَ | اِنَّ | كَ | لَ | مِنَ | الْمُرْسَلِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | تو | ضرور | میں | پیغمبر |

وَاِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿253﴾

اور یقیناً تو پیغمبروں میں سے ہے۔

# رموز واوقاف

| | | |
|---|---|---|
| 1- | ○ | یہ علامت آیت کی ہے یہاں ٹھہرنا چاہئے۔ |
| 2- | مـ | لفظِ لازم کا مختصر ہے یہاں ٹھہرنا ضروری ہے۔ |
| 3- | ط | لفظ مطلق کا مخفف ہے ٹھہرنا چاہئے۔ |
| 4- | ج | علامتِ جائز۔ ٹھہرنا نہ ٹھہرنا دونوں برابر ہیں۔ |
| 5- | ز | لفظ تجاوز سے لیا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ یہاں سے گزر جانا چاہئے۔ |
| 6- | ص | علامت وقفِ مرخّص۔ اگر تھک کر ٹھہر جائے تو رخصت ہے۔ |
| 7- | صلے | اَلْوَصْلُ الْاُوْلٰی کا خلاصہ ہے یعنی ملا کر پڑھنا بہتر ہے۔ |
| 8- | ق | علامت قِیْلَ عَلَیْہِ الْوَقْفُ کی ہے لیکن یہاں ٹھہرنا نہ چاہئے۔ |
| 9- | قف | صیغہ امر ہے لیکن اگر نہ ٹھہرے تو کچھ مضائقہ نہیں۔ |
| 10- | سکتہ | یہاں تھوڑا ٹھہرے سانس نہ توڑے۔ |
| 11- | وقفہ | علامت سکتۂ طویلہ کی ہے لیکن سانس نہ توڑے۔ |
| 12- | لا | بغیر آیت کے ہو تو ٹھہرنا جائز نہیں۔ |
| 13- | | جہاں دو علامتیں ہوں تو اوپر کی علامت کا اعتبار ہے۔ |

***Sayaqool***

Second Part of the Holy Quran

With Urdu Split-Word and Running Translation.

ISBN: 978-1-914379-01-7

Published by Majlis Ansarullah UK

All Rights Reserved.

# ضروری نوٹ

- اس پارہ میں قرآن کریم کا لفظی و بامحاورہ ترجمہ پیش کیا جا رہا ہے۔

- لفظی ترجمہ میں ہر لفظ رنگین اور علیحدہ خانہ میں لکھا گیا ہے تا کہ ہر لفظ کا ترجمہ سمجھنے میں آسانی ہو۔

- بامحاورہ ترجمہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے بیان فرمودہ ترجمہ سے لیا گیا ہے۔ بعض مقامات پر یہ ممکن ہے کہ بامحاورہ ترجمہ آیت کے نیچے نہ درج ہو بلکہ اگلی سطر یا اگلے صفحہ پر درج ہو۔ کیونکہ ہم نے حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے ترجمہ کے تسلسل اور ترتیب کو قائم رکھا ہے۔

